عاطف نے لمبی سی جمائی لینے کے بعد پوچھا۔
"نہیں۔ ابھی تو نہیں میں کل صبح ڈیوٹی کے بعد سیدھا یہیں آجاؤں گا۔" اس نے گاڑی اسٹارٹ کی۔
"چچا آئے امی ابو کو؟" سیڑھیاں چڑھتے ہوئے اسے عقب سے سائرہ آنٹی کی آواز آئی۔ بے تحاشا آتی نیند کو کچھ دیر کے لیے ٹالتا ہوا وہ الٹے قدموں نیچے اتر آیا۔
"ناشتہ کر لو۔ بہت دیر کر دی تم نے اچھا ہوا میں نے پراٹھے نہیں ڈالے ورنہ ٹھنڈے ہو جاتے۔ تم بیٹھو' اخبار پڑھو میں بس ابھی ناشتہ لے کر آتی ہوں۔"
"آنٹی ناشتہ تو میں نے صبح کر لیا تھا۔"
"صبح۔۔۔ کہاں۔۔۔ ایئرپورٹ؟" وہ چونکیں۔
"جی نہیں ڈیوٹی سے میں سیدھا وہاں گیا۔۔۔ پھوپھی لوگوں کے گھر گیا تھا۔ فلائٹ تو دس بجے کی تھی۔ آٹھ بجے انہیں لے کر نکلے تو ایئرپورٹ تک جانا تھا۔"
وہ خوا مخواہ ہی وضاحتیں پیش کرنے لگا۔ سائرہ آنٹی نے خاموشی سے سر ہلایا۔
"اچھا چائے تو پیو گے؟"
"جی لیکن آپ عنایت کے ہاتھ اوپر ہی بھجوا دیجیے۔" "اے اللہ!" دیکھو کے ساتھ آنٹی شرارت سے مسکرائیں پھر چھیڑنے کے انداز میں کہنے لگیں۔
"ہاں بھئی تم کیوں بیٹھنے لگے یہاں۔۔۔ اس وقت نیرا تو گھر پہ ہوگی نہیں جس کی کشش تمہیں باندھ کے رکھے۔"
"آنٹی آپ بھی بس۔" وہ خجل سا ہو گیا۔
"درست کہہ رہی ہوں، ابھی وہ ہوتی تو میں دیکھتی کس طرح تم یہاں سے اٹھتے۔"
ابراہیم جھینپ کے مسکرانے لگا۔ آنٹی کی بے تکلفی بھی کبھی اسے اچھا خاصا شرمندہ کر دیتی تھی۔
"نہیں آنٹی بس میں چاہ رہا تھا چائے آنے تک فریش ہو جاؤں۔"
ساری رات کی سخت ترین ڈیوٹی کے بعد تو اسے یوں بھی سخت نیند آیا کرتی تھی اور وہ دن کو کئی کئی گھنٹے سویا کرتا لیکن چونکہ پچھلے دو دنوں سے امی اور ابو کے آجانے کی وجہ سے اس کی دن کی نیند کا دورانیہ بھی کم رہا تھا اس لیے اس وقت نیند کا غلبہ بھرپور تھا۔ اشتہا انگیز چائے کا گرما گرم کپ بھی اس پہ چھائی غنودگی کم نہ کر سکا۔ وہ یوں بے سدھ سویا کہ شام کو چھ بجے اس کی آنکھ کھلی۔ کمرے میں اور لاؤنج میں اندھیرا چھایا ہوا تھا۔ صرف سائیڈ ٹیبل پہ پڑے کلاک کے چمکتے ہندسے اندھیرے میں جگمگا رہے تھے۔ اس نے جھٹکے سے کمبل پرے کیا اور پہلے بیڈ روم کی پھر لاؤنج اور کچن کی لائٹیں آن کرنے لگا۔ اندھیرے سے اسے وحشت ہوتی تھی اور مغرب کے بعد لائٹیں آن کرنے کا معمول امی جان سے خود بخود اس میں منتقل ہو گیا تھا۔ روشنی پھیلتے ہی سیڑھیوں سے ٹک ٹک کی آواز ابھرنے لگی۔ ابراہیم کے لبوں پہ مسکراہٹ پھیل گئی۔ اس نے فوراً واش روم کا رخ کیا۔ پانچ منٹ کے بعد جب وہ واش روم سے باہر نکلا تو نیرا کو لاؤنج میں بے چینی سے ٹہلتے پایا۔
"او گاڈ! اتنی لمبی نیند۔"
"السلام علیکم۔" ہمیشہ کی طرح نیرا کی جلد بازی اور بے تابی پہ ٹوکتے ہوئے وہ اس کی لائی کافی کی طرف متوجہ ہوا۔
"وعلیکم السلام۔" اور ہمیشہ کی طرح نیرا نے اس کے اس طرح جتانے پہ چبا چبا کے سلام کا جواب دیا۔ اسے ابراہیم سے سخت شکایت تھی کہ پچھلے دو دن سے مسلسل نظرانداز ہو رہی ہے۔ اب امی ابو کے آنے سے پھوپھی اماں کی طرف ٹھہرنے اور حج پہ جانے کی تمام مصروفیات دوبارہ سے بتاتے ہوئے سمجھانے کی کوشش کرتے ہوئے بھی ابراہیم دل ہی دل میں خوف زدہ ہو رہا تھا کہ اگر نیرا کو یہ پتا چل جائے کہ وہ ان کے واپس پاکستان آنے تک پھوپھی اماں کی طرف ٹھہرے گا تو شاید اسے منانے میں اگلے کئی دن لگ جائیں۔
"چلو ٹھیک ہے جو ہوا سو ہوا معاف کیا۔"



شاہانہ سی نزاکت کے ساتھ نیرا نے اپنا مومی ہاتھ لہراتے ہوئے اس کی گلوخلاصی کی۔ "لیکن اس کا مطلب یہ نہیں کہ معافی ملنے کے بعد تم تلافی کا ارادہ بھی ترک کر دو۔ کل سے میرے کالج آنے سے بھی آدھ گھنٹہ پہلے تم جاگ جایا کرو گے اور میرا انتظار۔۔۔ نہیں بلکہ مجھے کالج سے پک کرو گے ہم ایک اچھا سا لنچ کیا کریں گے۔ دوپہر میں گھر پہ کیرم کھیلیں گے۔ کیرم کی بازی لگا کرے گی۔ اچھی اچھی موویز دیکھیں گے پھر شام کو جوہی پہ جانے سے پہلے تم میرے ساتھ کاؤنٹر کیا کرو گے ٹھیک ہے۔"
ابھی ابراہیم سوچ ہی رہا تھا کہ اس کے کئی روزہ پروگرام کے جواب میں وہ اپنا پروگرام کیسے بتائے کہ نیرا کی توجہ کاریڈور میں دھرے بیگ اور بریف کیس پہ پڑی۔
"یہ۔۔۔ یہ کس کا ہے؟"
"میرا۔" وہ ذرا سا کھنکھارا اور تمام تر ہمت مجتمع کرتے ہوئے کہنے لگا۔ "دراصل پھوپھی اماں حج پہ تو جانا چاہ رہی تھیں لیکن گھر اور بچوں کی وجہ سے فکرمند تھیں۔ اس لیے ابو نے مجھ سے پوچھے بغیر ہی انہیں تسلی کرا دی کہ ان کی غیر موجودگی میں میں اتنے دن وہیں ان کے گھر رہوں گا۔"
"حد ہے۔۔۔ تم۔۔۔" غصے اور حیرت کی زیادتی سے نیرا اس سے زیادہ کچھ بول ہی نہ سکی۔ بس پھٹی پھٹی آنکھوں سے اسے گھورتی رہی۔ ابراہیم نے اس حادثاتی خاموشی کو غنیمت جانتے ہوئے وضاحت جاری رکھی۔
"میں چاہتا تو بعد میں انکار کر سکتا تھا لیکن ایک اور انکار کا مطلب ہوتا ابو جان کی مزید ناراضی۔ تم جانتی ہو کہ ان کے فیصلے کو رد کر کے اور اپنی مرضی ان کے آگے رکھ کے میں نے پہلے ہی امی ابو دونوں کو خفا کر دیا ہے۔ ٹھیک ہے کہ ان کی ناراضی اور غصے کے باوجود میں ان کا یہ فیصلہ ہرگز قبول نہیں کروں گا لیکن یہ دوسری بات۔۔۔ یقیناً تم قابل قبول اور عارضی کی ہے۔ اس کے ماننے سے نقصان کم اور فائدہ زیادہ ہے۔ میں چاہتا تھا کہ جاتے جاتے ابو جان کا دل میرے لیے نرم ہو جائے۔ ایسے میں وہاں رہنے سے صاف انکار کر کے میں مزید حالات کیسے خراب کر لیتا۔"
اس نے جلدی جلدی اپنی بات مکمل کی۔ مبادا اس کی بات سنے بغیر ہی نیرا پھٹ پڑے۔
"تم حالات ہموار کرنے والا کوئی کام بھی تو نہیں کر رہے۔ تم نے اپنے ابو کو اصل وجہ بتائی ہوتی اپنے انکار کی تو وہ اتنا ناراض بھی نہ ہوتے۔ میں کہتی رہ گئی کہ ان کی روانگی سے پہلے بس ایک بار یہ بات کر لو مگر تمہاری ہمت ہی نہ ہوئی۔ البتہ وہ جاتے جاتے اچھا انتظام کر گئے۔ ایک سوچے سمجھے منصوبے کے تحت تمہیں اس گھر کا پابند کر گئے تاکہ ان کی غیر موجودگی میں بھی تم یہ بات فراموش نہ کر سکو۔ اگر صبح شام چلتے پھرتے ہر وقت وہ لڑکی تمہاری نظروں کے سامنے رہی تو شاید تم اپنی ضد سے ہٹ بھی جاؤ۔۔۔ ہے نا؟"
"حد ہو گئی۔۔۔ یعنی۔۔۔ اتنی بدگمانی۔۔۔ نہیں نیرا! ابو جان تو صرف۔۔۔"
وہ چاہتے ہوئے بھی اس کا تجزیہ رد نہ کر سکا۔ پہلے اسے یہ خیال ہی نہ آیا تھا کہ ابو جان کے اس اقدام کے

صدا ایسی پڑتے تو کچھ کے جھرجھری لے کر کہا۔

"بھائی جان نے بھی یہ واقعہ آپ کو نہیں سنایا؟"

"دراصل مجھے اپنے بچپن کے قصے سننے سے خود ہی کوئی دلچسپی نہیں۔" اس نے صاف گوئی سے اعتراف کیا۔

بچپن کی حماقتیں اور لڑکپن کی بدحواسیاں سوائے شرمندگی کے اور رکھی بھی کیا ہیں جو انہیں دہرایا جائے۔

"آپ نے مجھے تو بڑا مزا آتا ہے کوئی کسے نہ کرے میں خود ہی عمر رفتہ کو آواز دے لیتا ہوں۔ جیسے کہ ہر سال بڑی عید آتے ہی مجھے بچپن کی وہ تمام بقرعیدیں یاد آجاتی ہیں۔ جس میں قربانی سے کچھ دیر قبل میں اپنے تمام "راجاؤں" سے لپٹ لپٹ کے دھاڑیں مار مار کر روتا اور ابو اور چاچا جی وغیرہ کے ہاتھوں بدقت تمام ان کا 'دیا' کر پاتا اور رسی چھڑوانے کے لیے اپنے معصوم کے ساتھ ہے قربت اور انسیت تو ہو ہی جاتی ہے وہ تو اب بھی ہوتی ہے۔ لیکن بچپن کی محبتیں بڑی اندھی اور شدت پسند ہوتی ہیں۔ ہے نا؟" وہ کہیں کھو سا گیا۔

"تو پھر اتنے دن پہلے بکرا پالنے کی ضرورت بھی کیا ہے۔ پالتو جانور کی طرح اس کی سیوا کی جائے، لاڈ اٹھائے جائیں، نہلایا دھلایا جائے اور پھر اپنے ہاتھوں سے قصائی کے سپرد کرتے ہوئے دل کانپتا تو ہوگا اور بچپن میں تو یوں بھی دل زیادہ حساس ہوتا ہے۔ کیا ضرورت ہوتی ہے بچوں کے کچے ذہنوں کو یوں جھٹکا لگانے کی۔ میں ابھی صدف سے یہی پوچھ رہا تھا۔"

ابراہیم نے خاموشی سے کھانا کھاتی صدف کو گفتگو میں شامل کیا۔

"میں آپ سے کہہ چکی ہوں کہ یہ ہماری ضرورت بھی ہے اور کئی سالوں سے اب روایت میں بھی شامل ہے۔ پہلے میں ضرورت کی وضاحت کر دوں۔ ضرورت اتنی اشد اور ناگزیر بھی نہیں بس سہولت کہہ لیجیے۔ آپ جانتے ہیں قربانی ہر صاحب استطاعت پر فرض ہے اور اس استطاعت کی وضاحت بھی کر دی گئی ہے لیکن ہوتا یہ ہے کہ بہت سے لوگ عید کے نزدیک اخراجات زیادہ ہو جانے کی وجہ سے بکرا لے نہیں پاتے۔ ان دنوں قیمتیں بھی آسمانوں سے باتیں کر رہی ہوتی ہیں۔ عام درجے کا بکرا بھی چار ہزار سے کم نہیں ملتا۔ لوگ ڈیڑھ دو ہزار جیب میں ڈال کر بکرا منڈی جاتے ہیں اور ناکام لوٹ کر بڑی آسانی سے خود کو صاحب استطاعت افراد کی لسٹ سے خارج کر کے قربانی کے فریضے سے بری الذمہ ہو جاتے ہیں۔ جبکہ اکثریت ان میں سے ایسی نہیں ہوتی۔ اگر کچھ مہینے پہلے ہی وہ لوگ جانور لے کر واضح قربانی کی نیت سے دور کر کے پس انداز کریں تو با آسانی اس فرض سے سبکدوش ہو سکتے ہیں۔ ابو جان نے اس کا حل یہ نکالا کہ اپنے ان عزیزوں اور ملنے والوں سے جو دیہات وغیرہ میں رہتے ہیں، کہہ کے جانور انہیں دے کر قربانی کی نیت سے پالنا شروع کروا دیتے ہیں۔ جو اگرچہ سال بھر اس کی چارہ وغیرہ کا خرچہ بھی ہوتا ہے لیکن یک مشت کئی ہزار نہیں دینے پڑتے اور بڑا سوال اس کو پالنے دیکھنے بھالنے کی ذمہ داری کا تو قربانی کا جانور تو اللہ کا مہمان ہوتا ہے اگر عقیدت سے اس کی دیکھ بھال کی جائے تو میرا خیال ہے گراں نہیں گزرے گا۔"

"اور وہ جو دل میں ایک خاص انسیت پیدا ہو جاتی ہے اس جانور کے لیے تو کیا یہ اچھی بات ہے۔ اس طرح دل پہ جبر کرتے ہوئے اپنے ہی پالے ہوئے بکرے کو یوں قصائی کے ہاتھ میں دینا اس سے تو بہتر ہے کہ میں تو یہی کرتا ہوں عموماً عید سے ایک دن پہلے بلکہ رات کو بکرا خرید کے لاتا ہوں چند گھنٹے گھر اور گلی میں بندھا رہتا ہے پھر صبح قربانی کا فرض ادا ہو جاتا ہے۔"

"فرض تو ادا ہو جاتا ہے لیکن دل قربانی کے مفہوم سے ناآشنا ہی رہتا ہے۔ ہمیں تو ابو جان نے یہی کہا ہے کہ اللہ کو تمہارے دنبوں، بکروں کی ضرورت نہیں۔ یہ فرض دراصل ہمیں اس واقعے کی یاد دلاتا ہے جس قربانی کی مثال تاریخ انسانی میں دوسری نہیں ملتی۔ حضرت ابراہیم علیہ السلام نے خدا کے حکم کی تعمیل کرتے ہوئے بنا کسی تامل کے اپنے لخت جگر کو قربانی کے لیے پیش کر دیا اور عظیم قربانی تو اس اعلا مقام بیٹے کی بھی تھی جس نے باپ کو اللہ کے حضور سرخرو کرنے کے لیے ایک سوال تک نہ کیا اور خاموشی سے اپنا سر قلم کرنے کے لیے جھکا دیا۔ ہم گناہ گار کہاں اس درجے تک پہنچ سکتے ہیں لیکن ہر بار "راجہ" کو اللہ کی راہ میں قربان کرتے ہوئے دل میں یہ تسلی تو ہوتی ہے کہ ہم محض بازار سے خریدی ایک چیز نہیں قربان کر رہے بلکہ اللہ کی خوشنودی کے لیے اس کے عائد کردہ ایک فرض کو نبھانے کے لیے اپنی ایک عزیز چیز پیش کر رہے ہیں۔ یہی تو قربانی کا جذبہ ہے۔

کیا حضرت ابراہیم علیہ السلام کو اپنے بیٹے سے محبت نہ تھی؟

کیا حضرت اسماعیل علیہ السلام کو اپنی جان اور زندگی پیاری نہ تھی؟ یقیناً تھی۔ لیکن اللہ کی محبت ہر محبت پہ غالب آگئی اور قربانی کا اصل مفہوم یہی ہے کہ ایک عزیز شے کو دوسری عزیز تر ہستی پہ قربان کر دیا جائے چاہے اس کے لیے دل کتنا ہی تڑپے، کتنی ہی تکلیف کیوں نہ ہو مگر اس عزیز تر ہستی کی خوشنودی کی خوشی اتنی بڑی ہو کہ چھوٹے موٹے دکھ دل میں فنا ہو جائیں۔ جو اس قربانی کا حوصلہ نہیں پاتے وہ کسی سے محبت کا دعوا بھی نہیں کر سکتے۔"

اس کے طویل بیان نے ابراہیم پہ سکتہ طاری کر دیا۔ وہ گم صم سا بیٹھا ایک ایک لفظ اپنے اندر اتارتا رہا۔ بات ایک معمولی سے بکرے سے چھڑ کے مسئلے سے شروع ہوئی تھی اور کتنی حقیقتیں اس پر آشکار کر گئی۔

"کیوں ابراہیم بھائی، ہے نا میری بہن پکی پکی استانی۔ ایمان سے... خواہ مخواہ طول دینا کوئی اس سے سیکھے۔ ایک گھنٹہ میں ڈبل ڈیوٹی بھگتاتی ہے، اسکول کے بچوں کے ساتھ ساتھ گھر والوں اور گھر آئے مہمانوں کو بھی لیکچر سنانا ان پر فرض ہے۔"

عاطف نے اسے مخاطب کرنا چاہا لیکن اس کا ذہن بری طرح الجھ چکا تھا۔ صدف کے جملے بار بار کانوں میں گونج رہے تھے۔

"ایک محبت پہ دوسری محبت غالب آجائے تو ....."

"ایک عزیز ہستی کے لیے عزیز شے قربان کر دینا ہی محبت ہے۔"

"جو قربانی کا حوصلہ نہیں پاتا اسے محبت کا دعوا نہیں کرنا چاہیے۔"

"کیا میں ہی ملا ہوں آپ کو قربانی کے لیے؟" امی جان سے کیا گیا وہ احتجاج اسے بے ساختہ یاد آیا۔

"بہت خوب ابراہیم! تو اب آپ کے مزاج شریف آپ کی اور کوئی پرانے احسانوں کا بوجھ بھی آپ پر اور جھینٹ چڑھا رہے ہیں آپ "مجھے"... مجھ سے اس قربانی کی امید مت رکھیے۔"

اپنے ہی کہے گئے بے رحم الفاظ کچھ ایسے مارتے اس تک لوٹے... وہ سر جھکا کے رہ گیا۔

☆ ☆ ☆

وہ اکلوتا تھا تو نہیں لیکن اکلوتوں ہی کی طرح پلا۔ اس میں اور بڑے بھیا اویس علی میں تقریباً گیارہ سال کا فرق تھا۔ اس کی بڑی امی یعنی معظم علی کی پہلی بیوی اویس علی کی پیدائش کے ساتھ ہی وفات پا گئیں۔ کئی سال معظم علی نے یاسیت اور اداسی سے اکیلے گزار دیے۔

ان کی آپا نصرت آرا جن کی شادی طے تھی، ننھے اویس میں ایسی گم ہو کے رہ گئیں۔ ایسے میں شادی کا تصور انہیں ہولا کے رکھ دیتا۔ اگر وہ شادی کر کے گاؤں چلی جاتیں تو بوڑھی ماں کیا خود کو سنبھالتی اور کیا ننھے سے بن ماں کے پوتے کو۔ گھر بھر سے لڑ جھگڑ کے انہوں نے شادی رکوا دی۔ وہ شادی صرف بھائی کے دوبارہ گھر بس جانے تک ملتوی کرنا چاہتی تھیں لیکن ہوا یہ کہ رشتہ ہی ٹوٹ گیا۔ انہوں نے بھی ملال نہ کیا اور اللہ کی رضا جان کے سب کچھ اویس کو سمجھتے ہوئے تن من جان سے اس کی پرورش کرنا شروع کر دی۔

چند سال بعد جب معظم ذرا سنبھلے اور زندگی کی رعنائیاں انہیں پھر سے اپنی جانب کھینچنے لگیں اور اس کے ساتھ ساتھ بن کی بے آبادی بھی دکھ دینے لگی تو

کے لیے قربانی ہی قربانی ہے۔"

وہ ساری رات سوچتا رہا، عزیز اور عزیز تر میں کیا فرق ہے۔

☼ ☼ ☼

ساری رات کی الجھنوں اور سوچوں کے زیر اثر وہ اتنا ڈسٹرب تھا کہ بار بار موبائل پہ نیرا کا نمبر دیکھ کر بیپ آف کر رہا تھا۔ اس وقت وہ اس کے سوالوں کا جواب دینے کی ہمت خود میں نہ پا رہا تھا۔ تین چار بار کال ملانے کے بعد شاید نیرا تھک گئی تھی یا مایوس ہو گئی تھی یا شاید ناراض ہو گئی تھی جو اس کا موبائل خاموش ہو گیا۔ اس کی ناراضی کے خدشے نے ابراہیم کو مزید مضطرب کر دیا۔ جانتا تھا کہ اس کی آنکھوں میں آنسو بھی جلد آ جاتے تھے اور بس وہ اسی ایک بات سے ڈرتا تھا۔ اس کی ساری مزاحمت اس کے آنسو دیکھ کے دم توڑ دیتی تھی۔ وہ آنسو بھری شکوہ کناں آنکھیں اس طرح بار بار اس کے تصور میں آتی رہیں کہ شام ہوتے ہی اس نے گاڑی کا رخ سیٹلائٹ ٹاؤن کے بجائے چکلالہ کی طرف موڑ دیا۔ قصداً وہ گھر سے ذرا لیٹ ٹائم سے وہ نکلنے سے پہلے ہی نکل آیا تھا لیکن سارہ آنٹی سے یہ سن کر سخت مایوسی ہوئی کہ وہ سو رہی ہے اور طبیعت کی خرابی کی وجہ سے اس نے جگانے کو منع کیا ہے۔

"اس وقت؟ یہ کون سا سونے کا وقت ہے؟"

"رات بھر بخار کی وجہ سے جاگتی رہی۔ دن کو نجانے کس بات پہ موڈ خراب کیے رکھا۔ ابھی میں نے زبردستی دوا دے کر سلایا ہے۔ تم کہتے ہو تو جگا دیتی ہوں۔ تمہارے آنے کا سن کر جاگ جانے پہ ناراض تو نہیں ہو گی لیکن کہیں طبیعت زیادہ نہ خراب ہو جائے۔ تم تو ابھی چلے جاؤ گے پھر بے چاری کو پتا نہیں کب نیند آئے۔"

"نہیں رہنے دیجیے۔ میں کل پھر آ جاؤں گا۔"

وہ منع کرتے ہوئے اٹھنے لگا تو سارہ آنٹی نے بڑی اپنائیت سے اس کا بازو تھام لیا۔

"تم دونوں سمجھدار ہو، اپنا برا بھلا خود جانتے ہو اور میں نے تو اپنی بیٹی کو اتنا کونفیڈنٹ بنایا ہے کہ اپنے بارے میں کوئی بھی فیصلہ بغیر کسی ہچکچاہٹ کے کر لے لیکن پھر بھی ماں اور سب سے بڑھ کے دوست ہونے کے ناتے میں تم سے اتنا ضرور کہوں گی کہ تم دونوں کے درمیان جو بھی ٹینشن ہے اسے جلد از جلد دور کرنے کی کوشش کرو۔ مجھ سے اپنی بیٹی کی پژمردگی اور مایوسی دیکھی نہیں جاتی۔ جب سے تم اپنے عزیزوں کے گھر رہنے گئے ہو، وہ بڑی ڈری ڈری سی رہنے لگی ہے اور اس کا یہ خوف بجا بھی ہے اگر تم اسی طرح اپنے پیرنٹس کے ہاتھوں میں کھلونا بنے رہے تو تمہاری اپنی پرسنل لائف کا کیا ہو گا۔ تم تو ان سے اتنی سی بات تک نہ منوا سکے کہ تم اس گندے سے محلے کے ڈربہ نما مکان میں نہیں رہ سکتے تو اپنی پسند کے لیے ان کی رائے ہموار کیسے کرو گے۔ پلیز! اپنے لیے کوئی بولڈ اسٹیپ لینے کی ہمت پیدا کرو۔" انہوں نے زور دے کر کہا اور وہ سر ہلا کے رہ گیا۔

گھر سے کھانا کھائے بغیر نکل آیا تھا۔ بھوک اور سستی سے حالت خراب ہو رہی تھی۔ رات بھر جو ہوئی کے دوران بھی ذہن الجھن کا شکار رہا اور دن کو نیرا کے مسلسل کال کرنے اور پھر بعد میں اسے اگنور کرنے کی ندامت نے پل بھر آنکھ نہ لگنے دی۔ چار پانچ بار چائے پی کر بھوک مر گئی تھی۔ شام کو بھی نیرا کے ساتھ ڈنر کرنے کے ارادے سے گھر سے نکل آیا۔ وہ تو نہ ملی اور آنٹی نے بھی جھوٹے منہ کھانے کو نہ پوچھا۔ اس نے ایک فاسٹ فوڈ کے سامنے گاڑی پارک کی۔ وہ زنگر پیک کروا رہا تھا جب سڑک کے اس طرف ایک بوتیک سے اس نے نیرا کو نکلتے دیکھا۔ وہ مسٹرڈ کلر کے اوپر میرون ٹاپ پہنے ہوئے تھی۔ وہی سرخی مائل چمک دار براؤن بال چہرے پہ پھیلے ہوئے تھے۔ سامنے سے واران کی بڑی سی بس گزری اور کچھ لمحوں کے لیے وہ اسے دیکھنے سے قاصر رہا۔ بس نکل گئی تو وہ بھی نظروں سے اوجھل ہو گئی۔

"شاید میری نظروں کو دھوکا ہوا ہو۔ وہ تو ابھی چند منٹ پہلے گھر میں سو رہی تھی۔ ضرور اس سے ملتی جلتی



کوئی دوسری ہو گی۔" سارا دن اسے حواسوں پہ سوار کرنے کا نتیجہ ہے کہ اب ہر کسی پہ اس کا گمان ہونے لگا ہے۔ سر جھٹکتے ہوئے وہ گاڑی کی طرف بڑھ گیا۔

☼ ☼ ☼

"یہ آپ کیا اٹھا لائے؟"

آج صبح وہ معمول سے گھنٹہ ڈیڑھ گھنٹہ لیٹ پہنچا تھا لیکن خلاف توقع صدف گھر پہ تھی اور منہ سر لپیٹے گھر کے جالے جھاڑ رہی تھی۔

"تم ابھی تک گئیں نہیں؟" اس نے الٹا سوال کیا۔

"آج سنڈے ہے۔"

وہ پہلے بھی کئی بار بتا چکی تھی کہ ہفتہ اور اتوار چھٹی ہوتی ہے۔ وہی بھول گیا تھا۔ اپنی بات کہہ کے وہ کچن سے فرش پہ رکھے شاپرز دیکھنے لگی جن میں سے پھل، سبزیاں اور دوسری چیزیں جھانک رہی تھیں۔

"میرے ایک کولیگ نے مجھ سے ریکویسٹ کی تھی کہ میں اسے کراچی کمپنی والے جمعہ بازار تک ڈراپ کر دوں۔ اتنا بڑا جمعہ بازار میں نے تو کبھی لاہور میں بھی نہیں دیکھا۔ بے اختیار دل للچا گیا۔ تازہ تازہ سبزی اور پھل خریدنے کو۔ وہاں امی جان کے ساتھ میں ہی جایا کرتا تھا شادمان والے اتوار بازار۔ اس لیے اتنی خریداری کا خاصا تجربہ ہے۔ یہ سب خرید کے ڈکی میں ہی رکھ لیا تھا۔ آج گھر آتے ہوئے سوچا کہ کچھ گوشت مرغی اور مچھلی بھی لے لوں۔"

اس نے اس سے نظریں چراتے ہوئے کہا۔ ابھی دو دن پہلے اس نے صدف کو تین ہزار پکڑانے چاہے تھے۔

"گھر کے اخراجات کے لیے۔" وہ سادگی سے بتانے لگا۔

"امی سارا انتظام کر کے گئی ہیں۔" وہ جھجک سے بتانے لگی۔

"ہاں لیکن ظاہر ہے میرے یہاں رہنے سے اخراجات تو بڑھے ہوں گے۔ یہ میری طرف سے رکھ لو جتنے وقت تو ہوتی ہوگی اضافی خرچ ہے۔"

"ہمارے ہاں مہمانوں کو بوجھ سمجھنے کی روایت ہے نہ ہی ان سے خرچا وصولنے کی۔" وہ غصے میں آ گئی۔ "آپ براہ کرم یہ رقم اپنے پاس رکھیے۔ ہم اتنے گرے بھی نہیں کہ چند دن کسی مہمان کی مدارت بھی نہ کر سکیں۔"

"تم غلط سمجھ رہی ہو میں تو..."

لیکن وہ کچھ سنے بغیر ہی واپس پلٹ گئی۔ ابراہیم نے ہار نہ مانی۔ اسے اندازہ ہو رہا تھا کہ صدف کو گھریلو اخراجات پورے کرنے میں خاصی مشکل پیش آ رہی ہے حالانکہ یہ بھی ہو سکتا ہے کہ یہ پریشانی اس کی مستقل ہو۔ اور ابراہیم کے آنے سے پہلے بھی وہ کھینچ تان کے گزارا کرتی ہو۔ آخر اسکول کی تنخواہ اور محلے کے بچوں کو ٹیوشن دے کر کتنا کماتی ہو گی لیکن یہاں اسی گھر میں رہتے ہوئے چشم پوشی اختیار کیے رکھنا اسے اچھا محسوس نہ ہو رہا تھا۔ آج اس نے یہ طریقہ نکالا۔ پیسے واپس جیب میں رکھوائے جا سکتے ہیں سامان کیسے بھجوائے گی اور یہی ہوا۔ وہ سرخ چہرے سنجیدگی سے اپنے کام میں مصروف رہی۔ کہا تو صرف اتنا۔

"میں تمام سودا سلف باقاعدگی سے لے آتی ہوں۔ کبھی گھر میں کسی چیز کی کمی نہیں ہوتی۔"

"میں جانتا ہوں اور یہی مجھے اچھا نہیں لگتا کہ تم جاب سے واپس آ کر بازاروں کی خاک چھانتی پھرو ریڑھیوں پہ بھاؤ تاؤ کرتی رہو۔ عاطف کو تو تم نے بالکل ہی آزاد چھوڑ دیا ہے۔ جب تک کوئی ذمہ داری اس پہ نہیں ڈالو گی۔ وہ کیسے احساس کرے گا۔ مجھے بالکل نہیں پسند تمہارا یوں سارا سارا بوجھ اٹھانا۔ اس لیے ہفتے بھر کا سامان لے آیا ہوں۔ تمہیں کوئی اعتراض نہیں ہونا چاہیے۔"

اور وہ واقعی خاموشی سے سامان اٹھا کے کچن میں لے گئی۔

"میری جیکٹ کہاں ہے؟" انہوں نے کچن میں بیٹھے

کیو کھاتے عاکف سے پوچھا۔

"وہیں جہاں روز اس وقت ہوتی ہے۔" اس نے منہ سے چیج کے فائر کرتے ہوئے جواب دیا۔

"دیکھ آیا ہوں' نہیں ملی۔" روز بیج برآمدے میں موجود اسٹینڈ کے اوپر لٹکا تھا اور رات کو جاتے ہوئے وہیں سے اتار کر پہن لیتا تھا۔ دن کے کئی گھنٹے تو سونے میں گزر جاتے' جاگنے پر ہیٹر کے آگے بیٹھ کر کچھ دیر ٹی وی دیکھتا رہتا۔ نہ باہر نکلنا ہوتا نہ ہی جیکٹ کی ضرورت پڑتی۔

"کہاں دیکھا؟"

"وہیں اسی اسٹینڈ پہ۔" ابراہیم نے اشارہ کیا۔

"وہاں تو صبح اور شام کو ہوتی ہے۔ سارا دن جہاں ہوتی ہے وہیں ہو گی۔"

"کیا بجھارتیں بجھا رہے ہو۔ مجھے ذرا مارکیٹ تک جانا ہے' باہر خاصی سردی ہے۔ کہاں گئی جیکٹ؟" وہ ادھر ادھر دیکھنے لگا اسی اثناء میں گیٹ کھلا اور چھلانگ مارنے کے انداز میں موتی اندر آئی۔ ابراہیم کی نظر اس تک گئی۔ کالج یونیفارم پہ وہ اس کی نئی امپورٹڈ لیدر جیکٹ پہنے ہوئے تھی۔

"وہیں جہاں روز ہوتی ہے۔"

عاکف کا جملہ اس پہ پوری طرح عیاں ہو گیا اور ساتھ ہی ساتھ پچھلے دو تین روز سے اس پہ پائے جانے والے ان بنے داغ دھبوں کا سراغ بھی مل گیا۔ اس وقت بھی ایک ہاتھ سے چنے کھاتی اور دوسرے ہاتھ سے گالوں تک آتی موٹی سی لٹ کو کانوں کے پیچھے اڑستی ہوئی موتی کی جیکٹ گرد سے اٹی ہوئی تھی جسے کی بقایاجات کو دانتوں سے اچھی طرح کریدنے کے بعد اس نے خالی پیکٹ "راجہ" کے آگے پھینکا اور چاٹ مسالے سے بھری انگلیاں لاپرواہی سے جیکٹ کی سائیڈ سے رگڑ کر صاف کرتے ہوئے سلام جھاڑا۔ جس کا جواب تو خیر ابراہیم نے کیا دینا تھا' دانت کچکچاتے ہوئے اپنی جیکٹ پہ نظریں گاڑے گاڑے کہنے لگا۔

"مجھے ایک ضروری کام سے باہر جانا ہے اگر زحمت نہ ہو تو کیا آپ یہ جیکٹ اتار دیں گی۔"

جواباً وہ یوں منہ اٹھائے ہونقوں کی طرح تکنے لگی جیسے اس نے اپنی جیکٹ نہیں بلکہ اس کا سفید موتیوں والا کلاہار مانگ لیا ہو۔

"جیکٹ... یہ والی... ابراہیم بھائی کی... جو تم پہن کر گئی تھیں... بلکہ پہن جاتی ہو روز ہی۔"

عاکف نے انگشت شہادت اس کی کنپٹی پہ مار مار کے بات سمجھائی۔ وہ ہڑبڑا کے وہیں جیکٹ کھولنے لگی۔ عاکف برے برے سے منہ بناتے ابراہیم کی طرف مڑا۔

"اس کے یہاں..." وہ دماغ پہ اشارہ کرتے ہوئے بتانے لگا۔ "یہاں زور لگانا پڑتا ہے' باقاعدہ دھکیلیں دینی پڑتی ہیں پھر کہیں جا کے ایک روزن کھلتا ہے اور بات اندر گھس پاتی ہے اور بھی کبھی تو ایسا ہوتا ہے جیسے میں بات اتر بھی جائے تو عقل شریف تک پہ انگلی دھر کے پوچھتی ہے "اے بن، ہم کون؟"

وہ خراب موڈ کے باوجود ہنس پڑا اور جیسے ہی یہ احساس ہوا کہ اس وحید مطب کر کے اندر جانے والی [illegible] "جیسی لڑکی کو ابو جان نے اس کے مقدر پھوڑنے کے لیے منتخب کر لیا ہے تو ہنسی وہیں دم توڑ گئی اور رونا سا آ گیا۔

وہ اپنا کمپیوٹر اٹھا لایا تھا لیکن ٹیلی فون کنکشن نہ ہونے کی وجہ سے انٹرنیٹ استعمال نہ کر سکتا تھا۔ ابھی اسی ارادے سے وہ انٹرنیٹ کلب گیا تھا۔ ڈیڑھ گھنٹہ وہاں لگانے کے بعد جب جانے کے ارادے سے نکلا تو ساڑھے چار ہو رہے تھے۔ نیرا سے ملے کئی روز ہو چکے تھے' بے ساختہ آئی اس کی یاد نے خود بخود ہی گاڑی کا رخ اس طرف کروا دیا ویسے بھی گھر جانے کا اس کا ارادہ نہ ہو رہا تھا۔ صبح سے ندرت اپنی گڑیا کے ساتھ لگی ہوئی تھی' ببی کی لوریاں' مسلسل بجے چلے جا رہی تھی اور اسکول کے بعد اس کے دونوں چھوٹوں نے بھی یہیں پڑاؤ ڈالا ہوا تھا۔ آفت قسم کے ان تینوں بچوں سے پہلے بھی وہ بڑا گھبراتا تھا اور سونے پہ سہاگہ ان کے ابا جان اعجاز جو اس قدر بے سروپا گفتگو کرتے کہ وہ عاجز آ جاتا۔ بھی تو اخلاقی بے پکانہ فرمائش کی جاتی کہ "بچے کے



اخبار میں جو خبریں چھپتا ہیں' وہ چلی جائیں تاکہ قرب وجوار میں اپنی سیاسی سوجھ بوجھ اور باخبری کا رعب جھاڑا جائے اور بھی فلاں ایکٹریس کی شادی شدہ سرخی لگانے پہ اصرار ہوتا جس نے انہیں تنگ کر اف دینے سے انکار کیا تھا۔

✿ ✿ ✿

"تم انتہائی کم ہمت انسان ہو۔"

پچھلے آدھے گھنٹے میں یہ کوئی بار نیرا نے کہا۔ "اب اگر تم نے اپنے پیرنٹس کے تجویز کردہ رشتے پہ اپنی ناپسندیدگی ظاہر کر ہی دی تھی تو لگے ہاتھوں انہیں اپنی پسند کے بارے میں بھی بتا دینا تھا۔"

"یہ اتنا آسان نہیں تھا نیرا! ایک تو ان کے لیے میرا انکار ہی غیر متوقع تھا اور سے میں نئے انکشافات کیسے کرتا۔"

"تم کہہ کے تو دیکھتے پھر شاید انہیں تمہارا انکار اتنا بے موقع اور بلاوجہ معلوم نہ ہوتا۔ جو یہاں آئے بھی تو تھے' تم میرا تعارف کراتے ہوئے اسی وقت ساری بات انہیں بتا دیتے تو شاید وہ جانے سے پہلے ہی یہ مسئلہ حل کر جاتے۔ تم خود ہی تو بتا رہے ہو کہ وہ لڑکی ذرا بھی خاص نہیں۔ پھر مجھ میں بھلا کیا کمی تھی کہ انہیں کوئی اعتراض ہوتا بلکہ وہ تو خوشی خوشی تمہاری پسند کو اپنا لیتے۔"

نیرا کی خوش فہمیوں پہ ابراہیم بے بسی سے پیشانی مسل کے رہ گیا۔ اب اسے کیا بتاتا کہ ابھی تو اس نے ہوا تک ہوا نہ لگنے دی تھی کہ وہ کسی کو پسند بھی کرنے لگا ہے' اس کے باوجود نیرا اور سائرہ آنٹی سے متعارف ہونے کے بعد امی اور ابو دونوں کے تاثرات کچھ خوشگوار نہ تھے۔ امی نے تو صاف صاف کہہ دیا تھا۔

"بڑی مکار سی عورت لگ رہی ہے یہ تمہاری آنٹی۔ عجیب سی حرکتیں ہیں بلکہ پورا گھرانہ ہی عجیب ہے۔ اکلوتا بیٹا گھر والا ہے کسی سیٹھ کا چھوٹی بیٹی داماد کی عمر کے بندے سے بیاہی ہے جبکہ چھوٹی والی کچھ زیادہ ہی پھولی بن کے دکھا رہی ہے۔ شوہر ہے تو وہ بھی ذہنی مرید سا۔"

وہ امی کے اس بے لاگ تبصرے پہ جز بز ہو کے رہ گیا۔ انہوں نے ساری عمر ایک مخصوص ماحول میں گزاری تھی۔ اب انہیں انکل اور آنٹی کے زریں اصول و قواعد سے کیا روشناس کراتا بقول ان کے

"ہم نے اولاد کو پوری پوری مکمل آزادی دی ہوئی ہے۔ اولاد کو اپنی اپنی لائف جان کے اپنی مرضی سے چلانے کی بھی کوشش نہیں کی۔ یہ پیار نہیں بلکہ بلیک میلنگ ہوتی ہے۔ احتشام میرا اکلوتا بیٹا دل تو نہیں چاہتا تھا ایک پل کو بھی نظروں سے اوجھل رہے لیکن وہ سمن سے بھی تو بے تحاشا محبت کرتا تھا اور سمن کے پیرنٹس کو اکلوتی بیٹی کے لیے ایسا شوہر چاہیے تھا جو ان کا گھر داماد بن کے رہے۔ ہم نے خود غرضی سے کام نہ لیا اور خوش دلی سے اسے وہاں رہنے کی اجازت دے دی۔ پھر اپنی دوست افروز کے تایا احمد یار خان کو پسند کرنے لگی جو عمر میں اس کے والد کے برابر ہیں۔ عشق اندھا ہوتا ہے' ہمارے سمجھانے بجھانے بھی وہ نہ مانی پھر ہم نے محسوس کیا کہ خان صاحب خاصے مخلص انسان ہیں اور عمروں کے فرق کے باوجود دونوں میں انڈر اسٹینڈنگ غضب کی ہے۔ بڑا فیصلہ کیا کہ لوگ کیا کہیں گے اور جگ ہنسائی وغیرہ کے خوف کو پرے جھٹکتے ہوئے ہم نے خود ہی فیصلہ کیا جس میں میری بھی خوشی تھی۔"

اسے سائرہ آنٹی کی وہ گفتگو یاد آئی جو پہلی بار ان کے گھر آنے پہ کی تھی لیکن وہ اسے امی جان کے سامنے دہرانے سے باز رہا انہوں نے تو ایسی روشن خیالی پہ چار حرف بھیجنے تھے۔

"کیا سوچنے لگے؟" نیرا نے اس کی آنکھوں کے آگے ہاتھ لہرایا۔

"ہوں... کچھ نہیں۔"

"دیکھ رہی ہوں۔ تم کچھ زیادہ ہی کھوئے کھوئے رہنے لگے ہو۔"

وہ اس کی قیاس آرائی کو جھٹلا نہ سکا۔ آج کل واقعی ذہن مختلف خیالات کی آماجگاہ بنا ہوا تھا۔ کچھ روز قبل تک وہ کتنا مگن تھا۔ روٹین کتنی تسلی بخش تھی۔

نہیں خرید سکتا تھا۔ کیسے میں لاء کالج یا انجینئرنگ یونیورسٹی تک پہنچتا۔ اور اب اس فضول سی ڈگری کے ساتھ کوئی مجھے کلرک کی جاب بھی نہیں دیتا' اس کے لیے بھی لوگ تجربہ مانگتے ہیں۔ بتایئے' وہ کہاں سے لاؤں' کس بینک میں ڈاکہ ڈالوں اور تجربہ اڑا لاؤں؟"

"پھر بھی تمہیں کچھ نہ کچھ تو کرنا ہے۔ ایسا کب تک چلے گا۔ پھوپھی اماں تمہاری وجہ سے کتنی پریشان رہتی ہیں' برا مت ماننا' میں تمہارے ذاتی معاملے میں دخل دے رہا ہوں لیکن ایسا کرنے کو مجھے ابو جان نے یعنی تمہارے ماموں نے کہا تھا' وہ خود تمہیں کہنے کا حق رکھتے ہیں مگر ان کے خیال میں تم میرے سامنے زیادہ ایزی ہو کے بات کر سکو گے' اب کہو کیا کہنا چاہتے ہو؟ کیا کرنا چاہتے ہو؟"

"میں نے کیا کہنا ہے بھائی اور کیا کرنا ہے۔ رہا سوال برا ماننے کا تو ایسا میں کیوں کروں گا۔ آپ میرے بڑے بھائی ہیں۔ باز پرس کا پورا حق رکھتے ہیں مجھے تو اچھا لگا آپ کا اتنی اپنائیت سے یہ بات کرنا لیکن کیا کروں' آپ کی ساری باتیں درست لیکن میرے سامنے کوئی راستہ بھی تو نہیں۔ ابا جی کوئی لمبا چوڑا کاروبار تو چھوڑ نہیں گئے تھے جو میں وہ آگے بڑھا لوں' ایک معمولی سی کریانے کی دکان تھی جو ان کے بعد امی نے کرائے پہ چڑھا دی۔ اب میں کم از کم وہاں بیٹھ کے ساری عمر تیل اور مسالے تو نہیں بیچ سکتا مجھے معمولی کام کرنے سے انکار نہیں مگر ترقی کا کوئی چانس بھی تو ہو۔ ابا جی مرنے سے پہلے تو اس دکان سے نہ نکل سکے تھے۔ دوسرا کوئی کاروبار شروع کرنے کا میں سوچ بھی نہیں سکتا۔ کہاں سے لاؤں سرمایہ......"

ابراہیم کو اس کے سوال پہ ابو جان کی وہ بات یاد آ گئی کہ وہ عاکف کو اپنے کاروبار کی ذمہ داریاں سونپنے کا ارادہ رکھتے تھے۔ بظاہر اسے بھی کوئی اعتراض نہ تھا۔ اگر وہ بزنس مائنڈ نہیں ہے اور اپنی فیلڈ میں اس کی ترقی کے روشن امکانات اسے نظر آ رہے ہیں تو اسے کیا حق ہے ابو کے محنت سے بنائے بزنس اسٹیٹس کو ملیا میٹ کرنے کا۔ برسوں بعد انہوں نے یہ مقام حاصل کیا ہے۔ اگر عاکف جیسا گھر کا بندہ ان کا بازو بن جائے تو ان کی مایوسی کا بھی خاتمہ ہو جائے گا اور بزنس کے کام آ کے ان کی خود ساختہ پشیمانی بھی مٹ جائے گی' ابھی وہ عاکف کو اس طرف لانے کے لیے بات کرنے کی تمہید باندھنے ہی والا تھا کہ موتی بیچ میں ٹپک پڑی۔ ماحول کی ساری سنجیدگی قہقہوں میں اڑ گئی۔ موتی لنگڑاتی ہوئی پل میں ان کے سامنے موجود تھی۔ عاکف کے بلند و بانگ قہقہے اسے سمجھا گئے تھے' یہ حرکت کس کی تھی۔ اب وہ تقریباً اس پہ پل پڑی تھی۔

"تم...... ذلیل انسان...... کمینے...... جانے نہیں کیوں میرے پیچھے پڑے رہتے ہو' اگر میری ٹانگ ٹوٹ جاتی؟ اگر میری آنکھ پھوٹ جاتی؟"

"تو رہی سہی کسر بھی پوری ہو جاتی...... چار چاند لگ جاتے تمہاری بے مثال شخصیت میں۔" وہ ڈھیٹوں کی طرح ہنستا رہا۔

"آنے دو چچی کو' تمہاری ٹانگیں تڑواتی ہوں۔" اس نے "تڑی" لگائی۔

"توڑنے تڑوانے کے علاوہ کوئی کام آتا ہے تمہیں۔ کبھی کچھ جوڑنے کی' کچھ ملانے کی باتیں بھی کر لیا کرو۔"

وہ بڑبڑایا تو موتی ڈھیلے ڈھیلے قدم اٹھاتی خاموشی سے پلٹ گئی۔ ابراہیم نے اس کی پسپائی کو شدت سے محسوس کرتے ہوئے سامنے دیکھا تو عاکف بھی ہارا ہوا سا لگ رہا تھا' اسے متوجہ دیکھ کر خواہ مخواہ دانت نکالنے لگا۔

"عجیب تماشا ہے یہ بھی۔ پل میں تولہ پل میں ماشہ۔"

"کیوں اتنا ستاتے ہو بیچاری کو۔" اس نے کریدنا چاہا۔

"دیکھ لینا۔ اس سے زیادہ میں ستا ہی نہیں سکتا۔" فوراً جواب ملا۔

"ستا سکتے ہو۔ اگر اس سے تمہاری شادی کروا دی جائے۔"

یہ جملہ اتنا اچانک تھا کہ عاکف اپنے تاثرات پہ قابو

تک نہ پایا تھا حالانکہ اس فن میں اسے کمال حاصل تھا اور اس کمال کے مظاہرے ابراہیم کتنی ہی بار دیکھ چکا تھا۔ اس کی حیرت بھری خاموشی سے فائدہ اٹھاتے ہوئے اس نے اپنی بات جاری رکھی۔

"بچپن کی محبتیں بڑی زور آور اور شدت پسند ہوتی ہیں۔ یہ تم ہی نے کہا تھا۔"

"وہ تو میں نے اپنی اور رابعہ کی محبت کے بارے میں کہا تھا۔" وہ صاف مکر گیا۔

"بکواس مت کرو' میں سب جانتا ہوں۔ ایک طرف اپنائیت اور دوستی کے دعوے کرتے ہو' دوسری جانب خود کو چھپا چھپا کے رکھتے ہو۔"

"پھر کیا کروں' عیاں کرنے کو اور ہے ہی کیا۔ یہ نامکمل' ناکام سا ہوں۔"

"عجیب انسان ہو تم۔ یہ ناکامیاں کوئی تم مقدر میں تو لکھوا کے نہیں لائے اور وہ کون سا کوئی کہیں کی شہزادی ہے یا پری زادی۔ گھر کی ہی بات ہے اچھا ہے گھر میں نمٹ جائے۔"

"آپ نہیں جانتے' امی نے اس کے بارے میں کیسے کیسے خواب دیکھ رکھے ہیں۔ وہ اس سے محبت کرتی ہیں ہاں اور۔۔۔ اور میں بھی۔۔۔"

اس نے سر جھکا کے اعتراف کیا۔

"ہم سب اسے چاہتے ہیں' اسے سنبھال کے رکھتے ہیں۔ امی کی بھی یہ خواہش مان لیں کہ لوگ کیا کہیں گے' ساری عمر لاڈ پیار سے پالا اور اپنے گھر کے لڑکے کے پلے باندھ دیا۔ انہوں نے ماموں جان سے بات کی ہے کہ وہاں لاہور میں اگر کوئی رشتہ ہو تو بتائیں اور انہوں نے امی سے وعدہ بھی کیا ہے۔ وہ بہت خوش ہیں کہ موتی کو اپنی آنکھوں کے سامنے ہنستا بستا دیکھ سکیں گی۔ میں اپنی خواہش کا اظہار کر کے کیسے انہیں امتحان میں ڈالوں۔ ساری عمر انہوں نے پلڑا برابر رکھا ہے' کہیں میری محبت حاوی ہو کے ان سے بے ایمانی نہ کروا لے۔ میں انہیں اللہ کے سامنے شرمندہ نہیں کرانا چاہتا۔"

ابراہیم ششدر بیٹھا اس بے پروا سے نظر آنے والے ناتجربہ کار لڑکے کی باتیں سنتا رہا۔ یہ فلسفہ اس کی سمجھ سے باہر تھا۔

"لیکن اگر تم چاہو تو ہمت کر کے۔۔۔ میرا مطلب ہے حالات سدا ایک سے نہیں رہتے۔ ہو سکتا ہے اللہ نے تمہارے حصے کی خوشیاں اس کے مقدر سے باندھ رکھی ہوں۔"

"ہاں ہو سکتا ہے۔۔۔ مکمل مایوس تو میں بھی نہیں۔ اللہ کے در سے امید تو ہے' لیکن اس امید کے سہارے کسی معصوم کی زندگی کو داؤ پہ نہیں لگا سکتا۔ امی جان مدت کا دکھ جھیل رہی ہیں' صدف کا معاملہ بھی سالوں سے لٹکا ہوا ہے۔ ایسے میں اگر موتی۔۔۔ اور وہ بھی میری وجہ سے۔۔۔ اگر کچھ غلط ہوا تو وہ مجھے تو بھلے معاف کر دیں۔ خود کو بھی نہ کر سکیں گی۔ میں تو اللہ سے یہی دعا کرتا ہوں کہ جو اس کے اور میرے حق میں بہتر ہو وہی کرے۔ ہو سکتا ہے' جلد ہی ماموں جان کی وساطت سے کوئی بہترین شخص اس کا مقدر بن جائے۔ یقین کریں مجھے بھی اتنی ہی خوشی ہو گی جتنی کہ امی جان کو۔"

وہ نم پلکیں تیزی سے جھپکتا ہوا ابراہیم کو بڑا اونچا اونچا سا لگا۔

"اور اگر قسمت کی طرف سے ہی دیر ہو گئی اور اس کی شادی ہونے سے پہلے پہلے میں اپنے پیروں پہ کھڑا ہو گیا تو میں سمجھوں گا اللہ نے اسے میرے لیے منتخب کر رکھا ہے لیکن اس سے پہلے نہیں۔۔۔ ہرگز نہیں۔۔۔ ورنہ ہر محرومی پہ' ہر کسک پہ یہ مجرمانہ احساس مجھے گھیرے گا کہ شاید وہ اس سے بہتر کی مستحق تھی اور میں نے جلد بازی میں مداخلت کر دی۔"

ابراہیم اتنا متاثر ہوا کہ اس سے ابو جان اور ان کے بزنس والا ذکر کرنا بھی بھول گیا۔ صدف کی آواز نے بھی توجہ بانٹ لی۔

"کوثر خالہ اسپتال سے گھر آ گئی ہوں گی؟"

"آج نہیں' لیکن میرا خیال ہے آ گئی ہوں گی۔ کل جب میں انہیں دیکھنے اسپتال گیا تو ڈاکٹر کہہ رہا تھا کہ آج صبح تک ڈسچارج ہو جائیں گی۔"

"اچھا۔ میں انہیں دیکھ کے آتی ہوں۔ امی ہوتیں تو اب تک کئی چکر لگا چکی ہوتیں۔"

اس نے بڑا سا دوپٹہ اچھی طرح لپیٹنے کے بعد ٹوکری اٹھائی جس میں کینو اور سیب سلیقے سے لگے ہوئے تھے۔

"کہیں دور جانا ہے؟" ابراہیم نے اس کے گرد مضبوطی سے لپٹے دوپٹے کو دیکھ کے یونہی پوچھا۔ اسکول جاتے ہوئے وہ اس دوپٹے سے بڑی چادر اوڑھا کرتی تھی اور اس سے بھی پہلے سر پہ ایک سیاہ اسکارف باندھا کرتی تھی جس سے اس کے سر کے بال تک چھپ جایا کرتے۔ یہ اہتمام غالباً اس لیے ہوتا تھا کہ بس اور ویگن پہ اترتے چڑھتے ہوئے چادر سرک جانے سے وہ بے پردہ نہ ہو۔

"نہیں۔ یہ برابر والے گھر تک جانا ہے۔ خالہ کا گردے کا آپریشن ہوا ہے۔"

وہ چلی گئی اور ابراہیم کو کچھ دیر پہلے عاکف کا صدف کے بارے میں کہا گیا جملہ یاد آیا۔

"تم کیا کہہ رہے تھے صدف کے متعلق کہ اس کا معاملہ سالوں سے لٹکا ہوا ہے۔ پھوپھی اماں نے تو ابو جان کو یہی بتا رکھا ہے کہ وہ اپنے چچا کے بیٹے سے منسوب ہے۔"

"ہے نہیں تھی۔ نجانے امی جان کس آس پہ اب تک 'تھی' کو 'ہے' کہنے پہ بضد ہیں۔ شہزاد کینیڈا گیا تھا اور جاتے ہی اس کی شادی کی خبر بھی آ گئی۔ چچا جان نے شرمندگی مٹانے کو اس وقت کہہ دیا کہ شہزاد نہ سہی' وسیم تو ہے' صدف میرے ہی گھر جائے گی۔ امی جان نے آنسو پونچھ لیے اور یہی وہ چاہتے تھے کہ بات آگے نہ بڑھے اور خاندان بھر ان کے خلاف نہ ہو جائے۔ وہ دن اور آج کا دن' پلٹ کے انہوں نے یہ ذکر نہیں چھیڑا۔ امی جان منتظر ہیں اور اپنے رکھ رکھاؤ کی وجہ سے خود یہ ذکر چھیڑ بھی نہیں سکتیں کہ لوگ کیا کہیں گے' لڑکی اتنی بھاری ہے جو خود آگے بڑھ کے پیش کر رہے ہیں۔ صدف نے بھی اس سلسلے میں ایسی چپ سادھ رکھی ہے۔"

"ایسا کب تک چلے گا؟ پھوپھی اماں کو موتی کی فکر کرنے کے بجائے صدف کے لیے پیش رفت کرنی چاہیے۔ تمہارے چچا سے آس رکھنا فضول ہے۔ انہوں نے کچھ کرنا ہوتا تو کر چکے ہوتے۔"

ساتھ ہی اسے یہ خیال بھی آیا کہ آخر پھوپھی اماں نے اپنے بھائی کی توجہ موتی کی طرف کرنے کے بجائے صدف کی طرف کیوں نہ دلائی' ابو جان تو جی جان سے راضی ہو جاتے۔

"صدف آپی نے ہی منع کر رکھا ہے۔ وہ چاہتی ہیں۔ موتی کی شادی تک سب میں یہ بات ڈھکی رہے کہ وہ منسوب ہیں' بلکہ آنے والے ہر اچھے پرپوزل کے بارے میں موتی کے حوالے سے سوچا جائے۔ اس کے علاوہ گھریلو حالات بھی انہیں باندھے ہوئے ہیں۔ میں کڑھتا رہتا ہوں یہ سوچ سوچ کر کہ اگر میں کسی قابل ہوتا تو میری بہن ساری فکروں سے آزاد ہو کے آج اپنے گھر بار کی ہوتی۔"

وہ روہانسا ہو گیا تو ابراہیم نے دلاسا دینے کے لیے اس کے شانوں پہ بازو دراز کیا۔

"تم آج' ابھی' اسی وقت سنجیدہ ہونے اور ذمہ داری کا مظاہرہ کرنے کا وعدہ کرو' میں تمہیں ان پریشانیوں سے کھینچ نکالنے کا وعدہ کرتا ہوں۔"

"کیسے؟"

"بس۔ کچھ دو اور کچھ لو۔ کچھ دو تم میری کرو' کچھ میں تمہارے کام آتا ہوں۔ تم جانتے ہو' یہ بزنس وغیرہ میرے بس کا روگ نہیں۔ میں کری ایٹو مائنڈ (تخلیقی ذہن کا آدمی) ہوں۔ اس فیلڈ سے وابستہ ہونے کے بعد مجھے حقیقی معنوں میں طمانیت نصیب ہوئی ہے لیکن ابو جان چاہتے ہیں کہ اویس بھائی کے جانے کے بعد میں ان کا بزنس سنبھالوں' جو اب اتنے بوجھ سے تھکنے لگے ہیں۔ بات ان کی بھی ٹھیک ہے۔ سالوں کی محنت کے بعد انہیں کوئی سہارا چاہیے لیکن غلط میں بھی نہیں' جو کام میرے بس کا ہے ہی نہیں اس میں ہاتھ ڈال کے کیوں نہ جانے بزنس کا اور خود اپنا بھی بیڑا غرق کر لوں۔ آخر تم اس مسئلے کا حل کیوں نہیں بن

جاتے۔ ابو جان کسی غیر پہ بھروسا کرنے کو تیار نہیں اس لیے یہ ذمہ داری مجھے سونپنا چاہتے ہیں لیکن تم تو ان کے اپنے ہو۔ تم ایسا کرکے نہ صرف ان کی مشکل آسان کرو گے بلکہ مجھ پر بھی ایک بڑا احسان کرو گے میں ذرا یکسوئی سے اپنا کام کر سکوں گا۔ پھر کیا خیال ہے؟"

"نہیں... میں بھائی... مگر کیسے؟" وہ ماموں جان سے "وہ بے یقینی کے عالم میں تھا۔

"کرنے والا شکر ادا کریں گے تم ہاں تو بھرو۔" اور اس نے ہاں کیا بھائی تھی "اٹھو" کے ابراہیم کو بازوؤں میں بھر لیا۔ وہ اس اچانک محبت بھرے مظاہرے پہ بڑبڑا گیا۔ سینے کے اندر تک اتری عجیب سی ٹھنڈی ٹھنڈی روشنی پر سکون کرنے لگی تھی۔

☆ ☆ ☆

اسے نیرا سے ملے کئی روز ہو چکے تھے۔ اس گریز کی وجہ وہ الجھن اور جھنجلاہٹ تھی جس نے ابراہیم کے دل ودماغ میں ڈیرے ڈال رکھے تھے "فطرتاً" وہ لاابالی تھا اور عادتاً "ذرا روکھا سا بھی لیکن اس کا مطلب یہ نہیں تھا کہ نیرا کی چند روز کی رفاقت اسے سراپا ہی بدل ڈالتی۔ اس میں ابھی اتنا حوصلہ نہ ہوا تھا کہ وہ ابو جان کے فیصلے کو رد کرنے کے بعد مطمئن پھرتا رہتا۔ جب سے وہ گئے تھے ایک بے چینی اور خلش اس کے پیچھے چھوڑ گئے تھے وہ اکثر سوچتا

"کیا اپنی پسند سے شادی کرنا یا کسی ناپسندیدہ ہستی سے شادی کرنے سے انکار کرنا اتنا بڑا جرم ہے جس کی پاداش میں میرا ضمیر مجھے کچوکے لگا رہا ہے؟"

جواب جیسے نفی میں آتا۔

"پھر کیا ہے... کیا ہے جو میں خود اپنے آپ سے منہ چھپائے پھر رہا ہوں۔ کیوں نہیں ان کے آگے نیرا کا نام لے پایا۔"

اور یہیں آکے وہ ہار جاتا۔ نجانے کیوں نیرا کا نام ان کے سامنے لینے سے وہ ہچکچایا تھا۔ شاید اس کے اندر یہ یقین بھرا خوف پہلے سے موجود تھا کہ نیرا بے شک اتنی حسین ہے "اتنی پرکشش ہے کہ کوئی بھی مرد اس کی قربت چاہے گا "اسے اپنانا چاہے گا لیکن اس میں ایسی کوئی خوبی نہیں کہ کوئی مرد اسے فخر سے اپنی ماں کے سامنے لے جائے گھر والے اسے اپنے والدین کی مخالفت پہلے ہی سے نظر آرہی تھی۔

"تو تمہیں پہلے نظر نہیں آیا تھا کہ وہ لڑکی تمہارے فیملی سیٹ اپ سے بالکل بھی میچ نہیں کرتی۔" اندر سے سرگوشیاں شروع ہو گئیں۔

"عشق بھی بھلا دیکھ بھال کے کیا جاتا ہے۔" اس نے بے بسی سے سوچا۔

"او ہو... عشق؟ پہلے یہ فیصلہ تو کرلو کہ یہ عشق ہے یا کچھ اور... ایک خوبصورت ماڈرن سی لڑکی کسی پارٹی میں گرم ہو اور وہ تم سے ٹکرا جائے "یہ کیسے ہو سکتا ہے۔ تمہارے ساتھ بھی ایسا ہی ہوا اور جوانی میں کس کے قدم نہیں بہک جاتے۔ رنگینیاں کسے نہیں بھاتیں۔ تمہیں بھی اپنی شامیں پرلطف لگنے لگیں ایک قاتل ادا حسینہ کو ساتھ لیے پھرنے میں تمہیں بھی مزا آنے لگا اور پھر ایسے میں اگر نہ روک ٹوک ہو نہ پکڑے جانے اور سرزنش کا خوف ہو تو معاملات یوں ہی تیزی سے آگے بڑھتے ہیں چونکہ فلرٹ بازی اور دھوکا دہی تمہاری عادت ہے نہ ہی ایسا کوئی تجربہ ہے۔ اس لیے تم نے بھی اگلا قدم شادی کا سوچا۔ یہ ایک سیدھی سی سادی سی سائیکلک سی اسٹوری ہے۔ تم اسے خوامخواہ رومانی رنگ دیتے ہوئے ہو۔ اگر ایسا ہی طوفانی عشق اور تم سے ازلی محبت ہے تو فخر سے سر اٹھا کے باپ کے سامنے اس کا نام کیوں نہیں لے لیتے۔ آخر شوقی کے لیے بھی تو تم نے فوراً انکار کر دیا تھا نا... اس لیے کہ تم خود کو اس میں حق بجانب سمجھتے تھے اس لیے بات کرنے سے ہچکچائے اور نہ جھجکے پھر آخر نیرا کے بارے میں آگاہ کرنے سے پہلے تمہارے قدم کیوں لڑکھڑا جاتے ہیں۔ اس لیے کہ تمہارے اندر کا وہی روایتی سا شریف سا بندہ خود بھی اسے بطور بیوی تسلیم کرنے سے کترا رہا ہے۔"

"واٹ ربش... کیا برائی ہے اس میں؟" اس



نے اپنے ہی خیالات کو رد کیا۔ "اچھی بھلی لڑکی ہے بس ذرا اس کے اور ہمارے گھرانے کے لائف اسٹائل میں فرق ہے۔"

"ذرا؟" وہ جھینپا لیکن پھر بھی آئینہ دیکھنے سے کتراتا رہا۔ اور یہی گریز اسے کئی روز تک وہاں جانے سے روکتا رہا۔ نیرا کے سوالات اور بھی زچ کر ڈالتے تھے اس کے پاس بھی تو آج کل بس یہی ایک موضوع رہ گیا تھا اور یہی ایک سوال۔

"آخر تم اپنے پیرنٹس سے کب بات کرو گے؟"

لیکن کل فون پہ وہ جو کچھ اسے اکھڑے انداز میں بولی کہ ابراہیم کو اندازہ ہو گیا۔ اب کے یہ ناراضی آسانی سے ختم ہونے والی نہیں۔ اس نے فی الفور وہاں جانے کا فیصلہ کر لیا لیکن وہاں نیرا نے چھوٹتے ہی کچھ ایسی بات کی کہ وہ دم بخود رہ گیا۔ اسے افسوس ہونے لگا کہ آخر آج بھی اس نے یہاں آنے کا فیصلہ کیوں کیا۔ کتنے مزے سے اس نے مشورہ دیا تھا۔

"کیوں نہ ہم تمہارے پیرنٹس کے آنے سے پہلے پہلے شادی کر لیں۔"

"کیا؟ شادی کر لیں؟ کیا کہہ رہی ہو تم؟"

"شادی کا ہی تو کہہ رہی ہوں "خودکشی" کا مشورہ تو نہیں دے دیا۔" وہ اس کے شدید ردعمل سے خائف ہوئے بغیر بگڑ کے بولی۔

"میں اپنے امی ابو کے بغیر ان کی غیر موجودگی میں کیسے تم سے شادی کر سکتا ہوں۔ یہ خیال دل سے نکال دو۔"

اس نے نیرا کے بچکانہ رویے کو نظر انداز کرنے کی کوشش کرتے ہوئے تحمل سے کام لیا ورنہ دل تو چاہ رہا تھا اس احمقانہ تجویز کو سنتے ہی یہاں سے نکل جائے۔

"کیوں نہ یہ خرافات تمہارے ذہن میں ڈالیں؟" اسے شک تھا یہ پٹی ساجد آنٹی نے بیٹی کو پڑھائی ہو گی۔

"کیسی خرافات؟ تم مجھے پسند کرتے ہو۔ میں تمہیں... اگر کوئی تیسرا درمیان میں آرہا ہے تو اسے کک آؤٹ کرو۔"

اس کے "کک آؤٹ" کہنے پہ ابراہیم بھڑک اٹھا۔

"ہانٹلا بور لینگویج نیرا۔" وہ بھی سنبھل گئی۔ ذرا لگاوٹ سے کہنے لگی۔

"دیکھو ابراہیم! تمہارے رویے سے مجھے لگ رہا ہے نہ تو کبھی تم ہمت کر سکو گے ان کے آگے اسٹینڈ لینے کی اور نہ ہی وہ تمہاری مانیں گے۔ اس کا یہی حل ہے کہ ان کی غیر موجودگی کا فائدہ اٹھائیں اور شادی کر لیں۔"

"نیرا! ایسی شادیاں بابرکت نہیں ہوتیں جس میں بزرگوں کی رضا اور خوشی شامل نہ ہو۔"

"تو میرے ماما پاپا راضی ہیں نا... وہ کروائیں گے یہ شادی اور بلیو می تمہارے پیرنٹس بھی کچھ ہی دنوں میں مان جائیں گے۔"

"وہ مان نہیں جائیں گے بلکہ مجبور ہو جائیں گے اور میرا خیال ہے... کوئی بیٹا نہیں چاہے گا اس کا باپ اس کے آگے جھکے ٹھیک ہے۔"

"تو پھر تم سرنڈر کرو... یہی کرنا چاہتے ہو؟"

"سرنڈر..." وہ چپ ہو گیا۔ صدف کے الفاظ کی بازگشت سنائی دی۔

"عظیم قربانی تو اس بیٹے کی بھی تھی۔ جس نے باپ سے ایک سوال تک نہ کیا اور خاموشی سے سر جھکا کر خود کو قربانی کے لیے پیش کر دیا۔ جو قربانی کا حوصلہ نہیں رکھتے انہیں محبت کا دعوا کرنے کا حق نہیں..."

وہ چونکا "اندھیرے میں جیسے کسی جگنو نے چمک کے راستہ دکھایا تھا" وہی جگنو سے چند الفاظ پھر کوندے۔

"ایک عزیز شے کو دوسری عزیز ہستی پہ قربان کرنا ہی اصل محبت ہے۔"

اس نے لپک کے ان جگنو الفاظ کو مٹھی میں بھر لیا۔ اب فیصلہ کرنا بہت آسان تھا کہ کون عزیز تر ہے اور کون عزیز... عزیز تر وہ ہستیاں تھیں جن کے اپنے دور ہونے کے بعد وہ ان کی دعاؤں کے سائے خود پہ ہر لمحہ محسوس کرتا تھا جن کا دل دکھانے کی کسک اسے دن رات بے چین کیے رہی تھی اور نیرا... عزیز تر تو کیا وہ تو شاید عزیز بھی نہ تھی محض ایک دل بہلانے

اور کون سی ہے۔"

"تو آپ نے بکرے کو اپنا دل دے دیا ہے؟" موتی کے حیرت سے چلانے پہ وہ سر جھٹک کے ہنس پڑا۔ عاکف اور صدف بھی حیرت سے اسے تک رہے تھے۔

"لیکن یہ راجہ آپ کا محسن کیسے ہوا؟" عاکف کے سوال پہ اس نے لب دبا کے کچھ سوچا پھر صدف کو دیکھتے ہوئے کہنے لگا۔

"بس کسی نے بتا دیا' نہ نہ...... اب یہ مت پوچھنا "کسی کون؟"" اس نے ہار راجہ کے گلے میں پہنا ہی دیا۔

"واہ راجہ کے کیسے لاڈ اٹھائے جا رہے ہیں' کل عید ہے۔ چچی جان نہیں ہیں تو کسی نے یہ تک نہیں پوچھا۔ موتی تمہیں چوڑیاں اور مہندی چاہیے' عید کا جوڑا سلوا لیا؟" اسے بہانا مل گیا پھوپھی اماں کو یاد کر کے رونے کا۔ صدف نے اسے گلے لگا لیا۔

"پاگل' امی کب تم سے یہ پوچھتی تھیں' بس عید والے دن تمہارا جوڑا' تمہاری پسند کی سب چیزوں کے ساتھ تمہیں دے دیتی تھیں۔ میں نے بھی یہی سوچ رکھا تھا' تمہارا خوبصورت سا سوٹ تیار ہے۔ جاؤ اکو کے ساتھ جا کے میچنگ کی چوڑیاں لے آؤ۔"

"اور سُرمے بھی...... پیر کی پازیب بھی...... اور ہاں' وہ نئے شیڈ کی نیل پالش۔" دونوں ہتھیلیوں سے آنسو پونچھتے ہوئے وہ لسٹ گنوانے لگی۔

"یہ تمہاری نہیں راجہ کی عید ہے۔ قربانی اس کی ہو رہی ہے تمہاری نہیں۔ اس عید کا اصل ہیرو بکرا ہوتا ہے سارے سجنے سنورنے کا حق صرف اسے ہے۔" اکو نے چڑا دیا۔ وہ اس سے الجھنے لگی۔

ابراہیم نے کن اکھیوں سے چاول چنتی صدف کو دیکھا۔ موتی اور عاکف کے کھٹے میٹھے جملے سنتے ہوئے اس کے لبوں پہ مسکراہٹ پھیلی ہوئی تھی۔

"اصل محسن تو تم ہو میری۔" اس کے دل نے سرگوشی کی۔

"میں جان گیا ہوں کہ مجھے سنبھالا دینے میں سب سے اہم کردار تمہارے ان الفاظ نے کیا تھا۔ تم تو شاید جانتی بھی نہ ہو گی تمہاری اس دن کی کسی عام سی بات نے کس کس طرح مجھے سہارا دیا۔ ورنہ میں تو بالکل بے دست و پا ہو چکا تھا۔ ظاہری کشش اور وقتی پسندیدگی کو عشق سمجھ بیٹھا تھا۔

عشق تو اکو نے کیا تھا' موتی کو برسوں سے بے انتہا چاہنے کے باوجود اس کا دل خود غرضی پہ آمادہ نہ ہوا' خود کو نامراد ٹھہرائے جانا منظور تھا اسے لیکن اس کے لیے ہمیشہ بہتر سے بہترین کی آرزو کی۔

پھوپھی اماں کی محبت کتنی سچی اور بے غرض تھی' اپنی اولاد کے لیے خودداری سے کام لینا تو گوارا تھا لیکن پرائی امانت کو کس عقیدت سے سینچا کہ ساری عمر بھلائی سے کچھ نہ لینے والی۔ بس اس کے لیے مدد مانگ ہی بیٹھی۔

اور صدف...... قربانی تو وہ ہے جو اس نے دی' اپنی ذات پہ اس نام نہاد منگنی کا ٹیگ لگائے رکھنا صرف اس لیے گوارا کیا کہ کہیں موتی کے لیے آنے والا کوئی رشتہ اس کا طلب گار نہ ہو جائے...... اس محبتوں سے گندھے گھرنے' اس مہکی فضا نے میرے اندر سے سارے اندھیرے دور کر دیے۔

کیا مجھے اس روشنی سے دور جانا چاہیے۔" اس نے خود سے سوال کیا اور جواب ملا۔

"نہیں ہرگز نہیں بلکہ اس جگنو کو ہمیشہ ہمیشہ کے لیے اپنا ہم سفر کر لو تاکہ بھٹکنے کا کھونے کا کوئی ڈر ہی نہ رہے۔"

اس نے فیصلہ کر لیا اور سرشار سا ہو کے ابو جان کا انتظار کرنے لگا جو جاتے جاتے اس پہ ایک بار ڈال گئے تھے یہ کہتے ہوئے

"ایک فرض میں ادا کرنے جا رہا ہوں۔ دوسرے فرض کی ادائیگی تم پہ قرض ہے۔"

اور وہ یہ قرض بمعہ سود انہیں لوٹانے کا شدت سے منتظر تھا۔